اقول : سب سے پہلے شارح نے رابطے کی دو قسمیں بیان کی اور ان کی تعریفات ذکر کی۔

اس کے بعد ایک اعتراض کا جواب بیان کیا ہے۔

اعتراض :۔ آپ نے کہا کہ رابطہ جو نسبۃ پر دلالۃ کرتا ہے وہ اداۃ ہوتا ہے حالانکہ زید ھو قائم میں رابطہ ھو ہے جو کہ اسم ہے اداۃ نہیں۔

جواب : اصل میں تو یہ واقعی اسماء ہیں لیکن ان کو استعارۃً رابطۃ غیر زمانیہ کے لیئے لایا گیا اس لیئے اب یہ منطقی اصطلاح کے مطابق اداۃ غیر زمانیہ کہلائیں گے۔ اسی جواب کو ماتن نے "وقد استعیر لھا" سے اشارۃً بیان کیا ہے۔

اس کے بعد شارح نے بیان کیا کہ ضمائر کے علاوہ افعال ناقصہ کے اسماء مشتقات کو بھی رابطۃ غیر زمانیہ کیلیئے ذکر کیا جاتا ہے۔

اور پھر اسکی دو مثالیں بیان کی۔

لیکن یاد رہے کہ افعال ناقصہ کی دو قسمیں ہیں 1 افعال ناقصہ وجودیۃ جیسے: کان، صار، اصبح، امسی، اضحی وغیرہ

2 افعال ناقصہ عدمیۃ جیسے: مازال، ماانفک وغیرہ

تو ان میں سے وجودیہ کے اسماء مشتقات کو رابطۃ غیر زمانی کیلیئے لایا جاتا ہے باقی عدمیۃ کے اسماء مشتقات کو نہیں لایا جاتا۔ (التشریح المنیر)

متن التھذیب : وإلا فشرطیۃ ہے۔ اس کے پہلے جزء کو مقدم کہا جاتا ہے اور دوسرے جزء کو تالی کہا جاتا ہے۔

شرح التھذیب : یعنی اور اگر قضیہ میں ایک شئ کے ثبوت کا حکم دوسری شئ کیلیئے نہ ہو یا ایک شئ کی نفی دوسری شئ سے نہ ہو تو وہ قضیہ شرطیۃ ہے۔

1 خواہ اس میں دوسری نسبۃ کی تقدیر پر ایک نسبۃ کے ثبوت کا حکم ہو یا اس نسبۃ کے ثبوت کی نفی کا حکم ہو۔

2 یا دونوں نسبتوں کے درمیان منافاۃ کا حکم ہو یا اس منافاۃ کے نہ ہونے کا حکم ہو

پہلے کو شرطیہ متصلہ اور دوسرے کو شرطیۃ منفصلہ کہتے ہیں۔

اور تم جان لو کہ قضیہ کا حصر کرنا حملیۃ و شرطیۃ میں اس طریقے پر جس کو ماتن نے بیان کیا تو یہ حصر عقلی ہے جو کہ اثبات و نفی کے درمیان گھوم رہا ہے

اور پھر وال شرطیۃ کا حصر کرنا متصلہ و منفصلہ میں تو یہ استقرائی ہے

اور مقدم اس لیئے کہتے ہیں کہ یہ ذکر میں پہلے ہوتا ہے

اور تالی اس لیئے کہ یہ پہلے جز کے پیچھے بعد میں چلی ہوتی ہے۔

16 اپریل بدھ رات 5:55 || کنز الایمان سکھر